فِی صَلَاتِی قَالَ: یَقُولُونَ: تَسْجُدُ سَجْدَتَیْنِ وَاَنْتَ جَالِسٌ قَالَ: وَسَاَلْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ فَقَالَ: عُدْ لِصَلَاتِكَ حَتّٰی تَحْفَظَ

✽✽ عاصم بن منبہ بیان کرتے ہیں: میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سوال کیا' میں نے کہا: مجھے اپنی نماز کے بارے میں شک ہو جاتا ہے' اُنہوں نے جواب دیا: لوگ یہ کہتے ہیں جب تم بیٹھے ہوئے ہو' اُس وقت سجدۂ سہو کرلو۔ عاصم نے کہا: میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے سوال کیا' تو اُنہوں نے جواب دیا: تم اپنی نماز کو دُہراؤ' تا کہ تم محفوظ ہو جاؤ۔

**3481** - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ عُیَیْنَةَ، عَنْ مِسْعَرٍ قَالَ: قُلْتُ لِمُحَارِبِ بْنِ دِثَارٍ: سَمِعْتَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ یَقُولُ: اَحْصِ الصَّلَاةَ مَا اسْتَطَعْتَ وَلَا تَعُدْ؟ قَالَ: نَعَمْ

✽✽ مسعر بیان کرتے ہیں: میں نے محارب بن دثار سے دریافت کیا: کیا آپ نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے' تم سے جہاں تک ہو سکے' اپنی نماز کو شمار کرنے کی کوشش کرو' اُسے دُہراؤ نہیں! اُنہوں نے جواب دیا: جی ہاں!

**3482** - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ عُیَیْنَةَ، عَنْ مِسْعَرٍ قَالَ: حَدَّثَنَا زِیَادُ بْنُ الْفَیَّاضِ، عَنْ اَبِی عِیَاضٍ قَالَ: قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ: لَا تُعَادُ الصَّلَاةُ

✽✽ ابو عیاض بیان کرتے ہیں: حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے: نماز کو دُہرایا نہیں جائے گا۔

## بَابُ الْقِیَامِ فِیمَا یُقْعَدُ فِیهِ

## باب: جس جگہ پر بیٹھنا ہو وہاں کھڑے ہو جانے کا حکم

**3483** - حدیث نبوی: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنْ یَحْیَی، عَنِ الثَّوْرِیِّ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: حَدَّثَنَا الْمُغِیرَةُ بْنُ شُبَیْلٍ، عَنْ قَیْسِ بْنِ اَبِی حَازِمٍ، عَنِ الْمُغِیرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ: اِذَا قَامَ الْاِمَامُ فِی الرَّكْعَتَیْنِ، فَاِنْ ذَكَرَ قَبْلَ اَنْ یَسْتَوِیَ قَائِمًا فَلْیَجْلِسْ وَیَسْجُدْ سَجْدَتَیِ السَّهْوِ

✽✽ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''جب امام دو رکعات ادا کرنے کے بعد (بیٹھنے کی بجائے) کھڑا ہو جائے' تو اگر سیدھا کھڑا ہونے سے پہلے اُسے یاد آ جاتا ہے' تو وہ بیٹھ جائے اور دو مرتبہ سجدۂ سہو کر لے''۔

**3484** - اقوالِ تابعین: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ الثَّوْرِیِّ قَالَ: اِذَا قَامَ الرَّجُلُ فِی الرَّكْعَتَیْنِ الْاُولَیَیْنِ فَلْیُسَبِّحْ بِهِ، فَاِنْ كَانَ قَدِ اسْتَتَمَّ قَائِمًا فَلَا یَجْلِسْ، وَاِنْ كَانَ لَمْ یَسْتَتِمَّ قَائِمًا فَلْیَجْلِسْ

---

3483-سنن ابی داؤد، کتاب الصلاۃ، باب تفریع ابواب الرکوع والسجود، باب من نسی ان یتشھد وھو جالس، حدیث:885، سنن الدارقطنی، کتاب الصلاۃ، باب الرجوع الی القعود قبل استتمام القیام، حدیث:1232، السنن الکبریٰ للبیھقی، کتاب الصلاۃ، جماع ابواب سجود السھو وسجود الشکر، باب من سھا فقام من اثنتین ثم ذکر قبل ان یستتم، حدیث:3584، معرفۃ السنن والآثار للبیھقی، کتاب الصلاۃ، من سھا فقام من اثنتین، حدیث:1234

** سفیان ثوری (یہاں متن کے کچھ الفاظ موجود نہیں ہیں) کا یہ بیان نقل کرتے ہیں: جب کوئی شخص پہلی دو رکعات ادا کرنے کے بعد کھڑا ہو جائے' تو سبحان اللہ کہہ کر اُسے متوجہ کیا جائے گا' لیکن اگر وہ مکمل کھڑا ہو چکا ہو' تو پھر وہ نہ بیٹھے اور اگر وہ مکمل کھڑا نہیں ہوا تھا' تو پھر بیٹھ جائے۔

3485 - اقوالِ تابعین: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنْ مَعْمَرٍ، عَنْ قَتَادَةَ فِيْ رَجُلٍ سَهَا فَقَامَ فِيْ رَكْعَتَيِ الْجُلُوْسِ قَالَ: يَجْلِسُ مَا لَمْ يَسْتَوِ قَائِمًا

** قتادہ ایسے شخص کے بارے میں فرماتے ہیں: جسے سہو لاحق ہو جاتا ہے اور وہ دو رکعات کے بعد بیٹھنے کی بجائے کھڑا ہو جاتا ہے' تو قتادہ فرماتے ہیں: اگر وہ سیدھا کھڑا نہیں ہوا تھا' تو بیٹھ جائے۔

3486 - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ الثَّوْرِيِّ، عَنْ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اَبِيْ خَالِدٍ، وَبَيَانٍ، عَنْ قَيْسِ بْنِ اَبِيْ حَازِمٍ، اَنَّ سَعْدًا، قَامَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ، فَسَبَّحُوا بِهِ فَجَلَسَ وَلَمْ يَسْجُدْ

** قیس بن ابو حازم بیان کرتے ہیں: حضرت سعد رضی اللہ عنہ دو رکعات ادا کرنے کے بعد کھڑے ہو گئے' لوگوں نے سبحان اللہ کہا' تو وہ بیٹھ گئے اور اُنہوں نے سجدۂ سہو نہیں کیا۔

3487 - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ: حُدِّثْتُ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّهُ صَلَّى بِالنَّاسِ فَسَهَا، فَقَامَ فِيْ مَثْنَى الْاُوْلٰى فَلَمْ يَتَشَهَّدْ، فَسَبَّحَ النَّاسُ، فَاَشَارَ اِلَيْهِمْ اَنْ قُوْمُوْا فَقَامُوْا

** ابن جریج بیان کرتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے بارے میں مجھے تک یہ بتایا گیا ہے' ایک مرتبہ لوگوں کو نماز پڑھاتے ہوئے اُنہیں سہو لاحق ہو گیا' وہ پہلی والی دو رکعات ادا کرنے کے بعد کھڑے ہو گئے' وہ تشہد میں بیٹھے نہیں' لوگوں نے سبحان اللہ کہا' تو اُنہوں نے لوگوں کی طرف اشارہ کیا کہ اب تم بھی کھڑے ہو جاؤ' تو وہ لوگ بھی کھڑے ہو گئے۔

3488 - اقوالِ تابعین: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ الثَّوْرِيِّ، عَنْ مُسْلِمٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ لَيْلٰى اَنَّهُ نَهَضَ عَلٰى سَاقَيْهِ، فَسَبَّحُوْا بِهِ، فَسَجَدَ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ

** عبدالرحمٰن بن ابو لیلیٰ کے بارے میں یہ بات منقول ہے: وہ اپنی پنڈلیوں کے بل کھڑے ہو رہے تھے' کہ لوگوں نے سبحان اللہ کہہ کر اُنہیں متوجہ کیا' تو اُنہوں نے بعد میں سجدۂ سہو کیا۔

3489 - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ الثَّوْرِيِّ، عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ، عَنْ اَنَسٍ قَالَ: كُنَّا مَعَهُ فَصَلَّى الْعَصْرَ فَتَحَرَّكَ لِلْقِيَامِ، فَسَبَّحُوْا، فَسَجَدَ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ

** یحییٰ بن سعید' حضرت انس رضی اللہ عنہ کے بارے میں نقل کرتے ہیں: ایک مرتبہ ہم اُن کے ساتھ تھے' اُنہوں نے عصر کی نماز ادا کی' وہ کھڑے ہونے کے لیے حرکت کرنے لگے تھے کہ لوگوں نے سبحان اللہ کہہ دیا (تو وہ بیٹھ گئے' بعد میں اُنہوں نے) دو مرتبہ سجدۂ سہو کیا۔

3490 - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ: اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ دِيْنَارٍ اَنَّ طَاوُسًا اَخْبَرَهُ اَنَّ ابْنَ

الزُّبَيْرِ قَامَ فِي رَكْعَتَيْنِ مِنَ الْمَغْرِبِ - أَوْ أَرَادَ الْقِيَامَ - قَالَ: مَا رَأَيْتُ طَاوُسًا إِلَّا شَكَّ أَيَّهُمَا فَعَلَ؟ نَهَضَ أَوْ أَرَادَ النُّهُوضَ - ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ وَهُوَ جَالِسٌ قَالَ: فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: فَقَالَ: أَصَابَ لَعَمْرِي قُلْتُ: وَأَخْبَرَكَ أَنَّهُ سَجَدَهَا قَبْلَ التَّسْلِيمِ أَوْ بَعْدُ؟ قَالَ: لَا أَدْرِي

** عمرو بن دینار بیان کرتے ہیں: طاؤس نے اُنہیں بتایا ہے ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما مغرب کی نماز میں دو رکعات ادا کرنے کے بعد کھڑے ہو گئے۔ (راوی کو شک ہے شاید یہ الفاظ ہیں:) اُنہوں نے کھڑے ہونے کا ارادہ کیا۔ راوی کہتے ہیں: میں نے طاؤس کو دیکھا کہ اُنہیں یہ شک تھا' اُنہوں نے ان دو میں سے کیا کیا تھا' کیا وہ کھڑے ہو گئے تھے؟ یا اُنہوں نے کھڑے ہونے کا ارادہ کیا تھا؟ (بہرحال دونوں صورتوں میں) وہ جب بیٹھے ہوئے تھے اُس وقت اُنہوں نے دو مرتبہ سجدۂ سہو کیا۔ راوی بیان کرتے ہیں: میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے سامنے اس کا ذکر کیا' تو اُنہوں نے فرمایا: مجھے اپنی زندگی کی قسم ہے! اُنہوں نے ٹھیک کہا ہے۔

راوی بیان کرتے ہیں: میں نے دریافت کیا: کیا اُنہوں نے آپ کو یہ بتایا تھا' اُنہوں نے یہ سجدے سلام پھیرنے سے پہلے کیے تھے یا بعد میں کیے تھے؟ اُنہوں نے جواب دیا: مجھے نہیں معلوم۔

